امامؑ میں ہوتا ہے۔ جو روشن ہوتا ہے شجرۂ مبارکۂ ابراہیمی ہے۔ اور یہی مطلب ہے قول خداوند عالم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ علیکم اھل البیت انہ حمید مجید۔ (یہ رحمت و برکت خدا خاص تم اہلبیت نبوت پر ہے) کا اور فرمایا۔ اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰی اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرَاھِیْمَ وَاٰلَ عِمْرَانَ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ذُرِّیَّۃً بَعْضُھَا مِنْۢ بَعْضٍ وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ اللہ تعالےٰ نے آدمؑ و نوحؑ و آل ابراہیمؑ و آل عمرانؑ کو تمام عوالم پر برگزیدہ کیا ہے جو ذریت یکدیگر ہیں۔ اور خدا سب کچھ جانتا اور سنتا ہے۔" جناب باقر العلومؑ حالات وفات و وصیت حضرت آدمؑ کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ کہ حضرت آدمؑ نے اپنے بیٹے شیثؑ ہبتہ اللہ کو فرمایا۔ کہ پھر جب تمہاری وفات کا وقت قریب آجائے۔ تو اپنے بہترین و افضل ترین اولاد کو اپنا وصی بنانا۔ کہ میں نے تم کو اپنا وصی بنایا ہے۔ **اور زمین کو ہم اہل البیت کے وجود سے خالی نہ چھوڑنا** اے بیٹے مجھے خدا نے زمین پر اتارا۔ اور اس میں مجھے اپنا خلیفہ بنایا۔ اور اپنی مخلوق پہ مجھے حجت قرار دیا۔ اور میں نے تم کو امر خدا کی وصیت کی۔ اور تجھے اس کی زمین میں اس کی حجت قرار دیا۔ پس تو دنیا سے بلا حجت اور وصی مقرر کئے نہ جانا۔ یہاں تک کہ حضرت آدمؑ کی وفات کا وقت قریب آگیا۔ وصیت ختم ہو گئی۔ ملک الموت آیا۔ آپؑ نے ملک الموتؑ سے فرمایا۔ کہ ذرا مجھے مہلت دو کہ میں کلمۂ شہادت پڑھ لوں اور اپنے خالق کی حمد و ثنا بجالاؤں اور اس کی نعمتوں کا شکر ادا کروں۔ ملک الموتؑ نے کہا۔ اے آدمؑ کہو۔ اشھد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ واشھد انی عبدہ وخلیفتہ فی ارضہ میں شہادت دیتا ہوں کہ خدائے وحدہ لاشریک کے سوا کوئی معبود برحق نہیں ہے۔ اور میں شہادت دیتا ہوں کہ میں بندۂ خدا اور اس کی زمین میں اس کا خلیفہ ہوں۔" جب حضرت آدمؑ دفن ہوئے۔ تو حضرت جبرئیل نے بعد دفن فرمایا۔ کہ اپنے مُردوں کو اسی طرح دفن کیا کرو۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ علیکم اھل البیت "اور سلام ہو تم پر اور اس کی رحمت و برکت اے **اہل بیت**۔" اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ لفظ اہل البیت ذریت انبیاءؑ کے خاص افراد یا وارثان نبوت و رسالت کے لئے ہمیشہ سے بولا جاتا رہا ہے۔ اور لفظ علیکم کے تکرار اور اہل البیت پر تقدیم دلالت کرتی ہے۔ کہ یہ رحمت و برکت خاصۂ الٰہیہ منحصر ہے اہل البیتؑ میں یعنی وارثان نبوت و رسالت ہیں۔ پس غیر معصوم پر اہل البیت کا اطلاق قطعاً بعید ہے۔ ہمیشہ معصومین ذریت انبیاءؑ اہل البیت کہلاتے ہیں۔ اور فی الحقیقت یہ سب ایک ہی بیت سے ہیں۔ ان اللہ اصطفیٰ آدم ونوحاً وال ابراہیم وال عمران علی العالمین ذریۃ بعضھا من بعض واللہ سمیع علیم حضرت آدمؑ سے تا خاتمؐ و اولاد خاتمؐ سب ذریت یکدیگر ہیں۔ اور خلافت الٰہیہ و نبوت و رسالت و امامت و ولایت اسی سلسلہ ذریت انبیاء میں ہے۔ اس سے خارج نہیں ہو سکتی۔